| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ | وَصّٰكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ | تَعْقِلُوْنَ | وَ | لَا |
| یہ | اس نے تمہیں حکم دیا | اس کے ساتھ | تا کہ تم | تم عقل سے کام لیتے ہو | اور | نہ |

ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿152﴾ وَلَا

یہی ہے جس کی وہ تمہیں سخت تاکید کرتا ہے تاکہ تم عقل سے کام لو۔ اور

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَقْرَبُوْا | مَالَ | الْيَتِيْمِ | اِلَّا | بِالَّتِيْ | هِيَ | اَحْسَنُ |
| تم قریب جاؤ | مال | یتیم | مگر، سوائے | اس کے ساتھ جو | وہ | بہت اچھا |

تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ

سوائے ایسے طریق کے جو بہت اچھا ہو یتیم کے مال کے قریب نہ جاؤ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يَبْلُغَ | اَشُدَّهٗ | وَ | اَوْفُوا | الْكَيْلَ | وَ | الْمِيْزَانَ | بِالْقِسْطِ |
| یہاں تک | وہ پہنچ جاتا ہے | اس کی پختگی | اور | تم پورا کرو | ماپ | اور | تول | انصاف کے ساتھ |

حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ ۚ

یہاں تک کہ وہ اپنی بلوغت کی عمر کو پہنچ جائے اور ماپ اور تول انصاف کے ساتھ پورے کیا کرو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | نُكَلِّفُ | نَفْسًا | اِلَّا | وُسْعَهَا | وَ | اِذَا | قُلْتُمْ | فَاعْدِلُوْا |
| نہیں | ہم ذمہ دار قرار دیتے ہیں | جان | مگر | اس کی وسعت | اور | جب | تم بات کرو | پس تم انصاف کرو |

لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۚ وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا

ہم کسی جان پر اس کی وسعت سے بڑھ کر ذمہ داری نہیں ڈالتے۔ اور جب بھی تم کوئی بات کرو تو عدل سے کام لو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْ | كَانَ | ذَا قُرْبٰى | وَ | بِعَهْدِ | اللّٰهِ | اَوْفُوْا |
| اور | اگر | وہ ہو | قریبی، رشتہ دار | اور | عہد کو | اللہ | تم پورا کرو |

وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى ۚ وَبِعَهْدِ اللّٰهِ اَوْفُوْا ؕ

خواہ کوئی قریبی ہی (کیوں نہ) ہو۔ اور اللہ کے (ساتھ کئے گئے) عہد کو پورا کرو۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ | وَصّٰكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ | تَذَكَّرُوْنَ | وَ | اَنَّ | هٰذَا | صِرَاطِيْ | مُسْتَقِيْمًا |
| یہ | اس نے تمہیں حکم دیا | اسکے ساتھ | تا کہ تم | تم نصیحت حاصل کرو | اور | یہ کہ | یہ | میرا راستہ | سیدھا |

ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿153﴾ وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا

یہ وہ امر ہے جس کی وہ تمہیں سخت تاکید کرتا ہے تاکہ تم نصیحت پکڑو۔ اور یہ (بھی تاکید کرتا ہے) کہ یہی میرا سیدھا راستہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاتَّبِعُوْهُ | وَ | لَا | تَتَّبِعُوا | السُّبُلَ | فَتَفَرَّقَ بِكُمْ | عَنْ | سَبِيْلِهٖ |
| پس تم اس کی پیروی کرو | اور | نہ | تم پیروی کرو | راستے | پس اس نے تمہیں جدا کر دیا | سے | اس کا راستہ |

فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ

پس اس کی پیروی کرو اور مختلف راہوں کی پیروی نہ کرو ورنہ وہ تمہیں اس کے رستہ سے ہٹا دیں گی۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ | وَصّٰكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ | تَتَّقُوْنَ | ثُمَّ | اٰتَيْنَا | مُوْسَى | الْكِتٰبَ |
| یہ | اس نے تمہیں وصیت کی | اس کے ساتھ | تا کہ تم | تم تقویٰ اختیار کرو | پھر | ہم نے دی | موسیٰ | کتاب |

ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿154﴾ ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ

یہ ہے وہ جس کی وہ تمہیں تاکیدی نصیحت کرتا ہے تا کہ تم تقویٰ اختیار کرو۔ پھر موسیٰ کو بھی ہم نے کتاب دی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَمَامًا | عَلَى | الَّذِيْٓ | اَحْسَنَ | وَ | تَفْصِيْلًا | لِّكُلِّ | شَيْءٍ |
| مکمل | پر، اوپر | وہ جو | اس نے احسان کیا | اور | تفصیل | ہر ایک کی | چیز |

تَمَامًا عَلَى الَّذِيْٓ اَحْسَنَ وَتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ

جو ہر اس شخص کی ضرورت پر پوری اترتی تھی جو احسان سے کام لیتا، اور ہر چیز کی تفصیل پر مشتمل تھی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | هُدًى | وَّ | رَحْمَةً | لَّعَلَّهُمْ | بِلِقَآءِ | رَبِّهِمْ | يُؤْمِنُوْنَ |
| اور | ہدایت | اور | رحمت | تا کہ وہ | ملاقات کو | ان کا ربّ | وہ ایمان لاتے ہیں |

وَّهُدًى وَّرَحْمَةً لَّعَلَّهُمْ بِلِقَآءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿155﴾ ع 19 ع 4 6

اور ہدایت تھی اور رحمت تھی تا کہ وہ اپنے ربّ کی لقاء پر ایمان لے آئیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هٰذَا | كِتٰبٌ | اَنْزَلْنٰهُ | مُبٰرَكٌ | فَاتَّبِعُوْهُ | وَ | اتَّقُوْا | لَعَلَّكُمْ | تُرْحَمُوْنَ |
| اور | یہ | کتاب | ہم نے اسے اتارا | برکت والی | پس اس کی پیروی کرو | اور | تم تقویٰ اختیار کرو | تا کہ تم | تم پر رحم کیا جائے |

وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ فَاتَّبِعُوْهُ وَاتَّقُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿156﴾ ۙ

اور یہ بہت مبارک کتاب ہے جسے ہم نے اتارا ہے۔ پس اس کی پیروی کرو اور تقویٰ اختیار کرو تا کہ تم رحم کئے جاؤ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | تَقُوْلُوْٓا | اِنَّمَآ | اُنْزِلَ | الْكِتٰبُ | عَلٰى | طَآئِفَتَيْنِ | مِنْ | قَبْلِنَا |
| یہ کہ | تم کہو | یقیناً | وہ اتاری گئی | کتاب | پر، اوپر | دو گروہ | سے | ہم سے پہلے |

اَنْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اُنْزِلَ الْكِتٰبُ عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ مِنْ قَبْلِنَا ۠

تا کہ تم یہ نہ کہہ دو کہ ہم سے پہلے بس دو بڑے گروہوں پر کتاب اتاری گئی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنْ | كُنَّا | عَنْ | دِرَاسَتِهِمْ | لَغٰفِلِيْنَ |
| اور | نہیں، اگر | ہم تھے | سے | ان کا پڑھنا | ضرور بے خبر |

وَاِنْ كُنَّا عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿157﴾

جبکہ ہم اُن کے پڑھنے سے بالکل بے خبر ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | تَقُوْلُوْا | لَوْ | اَنَّآ | اُنْزِلَ | عَلَيْنَا | الْكِتٰبُ | لَكُنَّآ | اَهْدٰى | مِنْهُمْ |
| یا | تم کہو | اگر | کہ ہم | وہ اتاری جاتی ہے | ہمارے اوپر | کتاب | ہم ضرور ہوتے | زیادہ ہدایت پانے والے | ان سے |

اَوْ تَقُوْلُوْا لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْكِتٰبُ لَكُنَّآ اَهْدٰى مِنْهُمْ ۚ

یا یہ کہہ دو کہ اگر ہم پر کتاب اتاری جاتی تو ضرور ہم ان کی نسبت زیادہ ہدایت پر ہوتے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ | جَآءَكُمْ | بَيِّنَةٌ | مِّنْ | رَّبِّكُمْ | وَ | هُدًى | وَّ | رَحْمَةٌ |
| پس یقیناً | وہ تمہارے پاس آیا | واضح دلیل | سے | تمہارا ربّ | اور | ہدایت | اور | رحمت |

فَقَدْ جَآءَكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ ۚ

پس (اب تو) تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے ایک کھلی کھلی دلیل آچکی ہے اور ہدایت بھی اور رحمت بھی۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | اَظْلَمُ | مِمَّنْ | كَذَّبَ | بِاٰيٰتِ | اللّٰهِ | وَ | صَدَفَ | عَنْهَا |
| پس کون | زیادہ ظالم | اس سے جو | اس نے جھٹلایا | نشانات کو | اللّٰہ | اور | اس نے منہ پھیرا | اس سے |

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَصَدَفَ عَنْهَا ۗ

پس اُس سے زیادہ ظالم کون ہوسکتا ہے جو اللّٰہ کی آیات کو جھٹلائے اور اُن سے منہ پھیر لے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَنَجْزِى | الَّذِيْنَ | يَصْدِفُوْنَ | عَنْ | اٰيٰتِنَا |
| ہم ضرور بدلہ دیں گے | وہ جو | وہ منہ پھیر لیتے ہیں | سے | ہمارے نشانات |

سَنَجْزِى الَّذِيْنَ يَصْدِفُوْنَ عَنْ اٰيٰتِنَا

ہم ان لوگوں کو جو ہمارے نشانات سے رُوگردانی کرتے ہیں

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سُوْٓءَ | الْعَذَابِ | بِمَا | كَانُوْا | يَصْدِفُوْنَ |
| بُرا | عذاب، سزا | بسبب اس کے جو | وہ تھے | وہ منہ پھیر لیتے ہیں |

سُوْٓءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا يَصْدِفُوْنَ ﴿158﴾

ضرور ایک سخت عذاب کی (صورت میں) جزا دیں گے بسبب اس کے جو وہ اِعراض کیا کرتے تھے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هَلْ | يَنْظُرُوْنَ | اِلَّآ | اَنْ | تَاْتِيَهُمُ | الْمَلٰٓئِكَةُ | اَوْ | يَاْتِيَ | رَبُّكَ |
| کیا | وہ انتظار کرتے ہیں | سوائے، مگر | کہ | وہ ان کے پاس آئیں | فرشتے | یا | وہ آئے | تیرا ربّ |

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ يَاْتِيَ رَبُّكَ

کیا وہ اس کے سوا بھی کوئی انتظار کررہے ہیں کہ ان کے پاس فرشتے آئیں یا تیرا ربّ آجائے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | يَاْتِيَ | بَعْضُ | اٰيٰتِ | رَبِّكَ | يَوْمَ | يَاْتِيْ | بَعْضُ | اٰيٰتِ | رَبِّكَ |
| یا | وہ آئے | بعض | نشانات | تیرا ربّ | دن | وہ آئے | بعض | نشانات | تیرا ربّ |

اَوْ يَاْتِيَ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ ؕ يَوْمَ يَاْتِيْ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ

یا تیرے ربّ کے بعض نشانات آئیں۔ (مگر) اس دن جب تیرے ربّ کے بعض نشانات ظاہر ہوں گے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَنْفَعُ | نَفْسًا | اِيْمَانُهَا | لَمْ | تَكُنْ | اٰمَنَتْ | مِنْ | قَبْلُ |
| نہیں | وہ فائدہ پہنچاتی ہے | جان | اس کا ایمان | نہیں | وہ ہو | وہ ایمان لائی | سے | پہلے |

لَا يَنْفَعُ نَفْسًا اِيْمَانُهَا لَمْ تَكُنْ اٰمَنَتْ مِنْ قَبْلُ

کسی ایسی جان کو اس کا ایمان فائدہ نہیں دے گا جو اس سے پہلے ایمان نہ لائی ہو

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | كَسَبَتْ | فِيْٓ | اِيْمَانِهَا | خَيْرًا | قُلِ | انْتَظِرُوْٓا | اِنَّا | مُنْتَظِرُوْنَ |
| یا | اس نے کمایا | میں | اس کا ایمان | بھلائی | تو کہہ دے | تم انتظار کرو | یقیناً ہم | انتظار کرنے والے |

اَوْ كَسَبَتْ فِيْٓ اِيْمَانِهَا خَيْرًا ؕ قُلِ انْتَظِرُوْٓا اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ﴿159﴾

یا اپنے ایمان کی حالت میں کوئی نیکی نہ کما چکی ہو۔ تُو کہہ دے کہ انتظار کرو یقیناً ہم بھی انتظار کرنے والے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيْنَ | فَرَّقُوْا | دِيْنَهُمْ | وَ | كَانُوْا | شِيَعًا |
| یقیناً | وہ جو | انہوں نے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا | ان کا مذہب | اور | وہ تھے | ٹولیاں، گروہ |

اِنَّ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا

یقیناً وہ لوگ جنہوں نے اپنے دین کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور گروہ در گروہ ہو گئے،

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّسْتَ | مِنْهُمْ | فِيْ | شَيْءٍ | اِنَّمَآ | اَمْرُهُمْ | اِلَى | اللّٰهِ | ثُمَّ | يُنَبِّئُهُمْ |
| تو نہیں | ان میں | میں | چیز | یقیناً، محض، صرف | ان کا معاملہ | طرف | اللہ | پھر | وہ انہیں آگاہ کرے گا |

لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ؕ اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ

تیرا ان سے کچھ بھی تعلق نہیں۔ ان کا معاملہ خدا ہی کے ہاتھ میں ہے۔ پھر وہ اُن کو اُس کی خبر دے گا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا | كَانُوْا | يَفْعَلُوْنَ | مَنْ | جَآءَ | بِالْحَسَنَةِ |
| بسبب اسکے جو | وہ تھے | وہ کرتے ہیں | جو | وہ آیا | نیکی کے ساتھ |

بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿160﴾ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ

جو وہ کیا کرتے تھے۔ جو نیکی کرے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَهٗ | عَشْرُ | اَمْثَالِهَا | وَ | مَنْ | جَآءَ | بِالسَّيِّئَةِ |
| پس اس کے لئے | دس | اس جیسا | اور | جو | وہ آیا | بُرائی کے ساتھ |

فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا ۚ وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ

تو اس کے لئے اس کا دس گنا اجر ہے اور جو بدی کرے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | يُجْزٰٓى | اِلَّا | مِثْلَهَا | وَ | هُمْ | لَا | يُظْلَمُوْنَ |
| پس نہیں | وہ بدلہ دیا جائے گا | مگر | اس جیسا | اور | وہ | نہیں | وہ ظلم کئے جائیں گے |

فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿161﴾

تو اُسے اُس کے برابر ہی جزا دی جائے گی اور وہ ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اِنَّنِيْ | هَدٰىنِيْ | رَبِّيْٓ | اِلٰى | صِرَاطٍ | مُّسْتَقِيْمٍ |
| تو کہہ دے | یقیناً میں | اس نے مجھے ہدایت دی | میرا ربّ | طرف | راستہ | سیدھا |

قُلْ اِنَّنِيْ هَدٰىنِيْ رَبِّيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۚ۬

تو کہہ دے کہ یقیناً میرے ربّ نے مجھے سیدھے رستے کی طرف ہدایت دی ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دِيْنًا | قِيَمًا | مِّلَّةَ | اِبْرٰهِيْمَ | حَنِيْفًا | وَ | مَا | كَانَ | مِنَ | الْمُشْرِكِيْنَ |
| مذہب | مضبوط | ملت، مذہب | ابراہیم | موحّد، یکسو ہونے والا | اور | نہیں | وہ تھا | سے | شرک کرنے والے |

دِيْنًا قِيَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ۚ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿162﴾

(جسے) ایک قائم رہنے والا دین، ابراہیمِ حنیف کی ملت (بنایا ہے) اور وہ ہرگز مشرکین میں سے نہ تھا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اِنَّ | صَلَاتِيْ | وَ | نُسُكِيْ | وَ | مَحْيَايَ |
| تو کہہ دے | یقیناً | میری عبادت | اور | میری قربانی | اور | میرا جینا |

قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ

تو کہہ دے کہ میری عبادت اور میری قربانیاں اور میرا جینا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَمَاتِيْ | لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ |
| اور | میرا مرنا | اللہ کے لئے | ربّ | تمام جہان |

وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (163)

اور میرا مرنا اللہ ہی کے لئے ہے جو تمام جہانوں کا ربّ ہے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | شَرِيْكَ | لَهٗ | وَ | بِذٰلِكَ | اُمِرْتُ | وَ | اَنَا | اَوَّلُ | الْمُسْلِمِيْنَ |
| نہیں | شریک | اس کا | اور | اسی کا | مجھے حکم دیا گیا | اور | میں | پہلا | فرمانبرداری کرنے والے |

لَا شَرِيْكَ لَهٗ ۚ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ (164)

اس کا کوئی شریک نہیں اور اسی کا مجھے حکم دیا گیا ہے اور میں مسلمانوں میں سب سے اوّل ہوں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اَغَيْرَ | اللّٰهِ | اَبْغِيْ | رَبًّا | وَّ | هُوَ | رَبُّ | كُلِّ | شَيْءٍ |
| تو کہہ دے | کیا سوائے | اللہ | میں چاہتا ہوں | ربّ | اور | وہ | ربّ | ہر ایک | چیز |

قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ۭ

تو (ان سے) کہہ دے کہ کیا میں اللہ کے سوا کسی کو اپنا ربّ پسند کرلوں؟

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَكْسِبُ | كُلُّ | نَفْسٍ | اِلَّا | عَلَيْهَا |
| اور | نہیں | وہ کماتی ہے | ہر ایک | جان | سوائے | اس پر |

وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا ۚ

جبکہ وہی ہے جو ہر چیز کا ربّ ہے۔ اور کوئی جان (بدی) نہیں کماتی مگر اپنے ہی خلاف۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَزِرُ | وَازِرَةٌ | وِّزْرَ | اُخْرٰى | ثُمَّ |
| اور | نہیں | وہ بوجھ اٹھائے گی | بوجھ اٹھانے والی | بوجھ | دوسرا | پھر |

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ ثُمَّ

اور کوئی بوجھ اٹھانے والی کسی دوسری کا بوجھ نہیں اٹھاتی۔ پھر

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰى | رَبِّكُمْ | مَّرْجِعُكُمْ | فَيُنَبِّئُكُمْ | بِمَا | كُنْتُمْ | فِيْهِ | تَخْتَلِفُوْنَ |
| طرف | تمہارا ربّ | تمہارا لوٹ کر جانا | پس وہ تمہیں آگاہ کرے گا | اس کے متعلق جو | تم | اس میں | تم اختلاف کرتے ہو |

اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ (165)

تمہارے ربّ ہی کی طرف تمہارا لوٹ کر جانا ہے۔ پس وہ تمہیں اس پر آگاہ کرے گا جس کے متعلق تم آپس میں اختلاف کیا کرتے تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | الَّذِىْ | جَعَلَكُمْ | خَلٰٓئِفَ | الْاَرْضِ | وَ |
| اور | وہ | وہ جو | اس نے تمہیں بنایا | جانشین | زمین | اور |

وَهُوَ الَّذِىْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ وَ

اور وہی ہے جس نے تمہیں زمین کا وارث بنا دیا اور

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَفَعَ | بَعْضَكُمْ | فَوْقَ | بَعْضٍ | دَرَجٰتٍ | لِّيَبْلُوَكُمْ | فِىْ | مَآ | اٰتٰكُمْ |
| اس نے بلند کیا | تم میں سے بعض | اوپر | بعض | درجات | تاکہ وہ تمہیں آزمائے | میں | جو | اس نے تمہیں دیا |

رَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَبْلُوَكُمْ فِىْ مَآ اٰتٰكُمْ ؕ

تم میں سے بعض کو بعض پر درجات میں رفعت بخشی تاکہ وہ تمہیں ان چیزوں سے جو اس نے تمہیں عطا کی ہیں آزمائے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | رَبَّكَ | سَرِيْعُ | الْعِقَابِ | وَ | اِنَّهٗ | لَغَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
| یقیناً | تیرا ربّ | جلد دینے والا | سزا | اور | یقیناً وہ | ضرور بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

النصف ع 20 11 7

اِنَّ رَبَّكَ سَرِيْعُ الْعِقَابِ ۖ وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ؑ (166)

یقیناً تیرا ربّ عقوبت میں بہت تیز ہے اور یقیناً وہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

## سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ وَّهِىَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَتَانِ وَسَبْعُ اٰيَاتٍ وَّاَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رُكُوْعًا

سورہ اعراف مکّی سورت ہے اور اس کی بسم اللہ سمیت 207 آیات اور 24 رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ (1)

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓصٓ | كِتٰبٌ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ | فَلَا | يَكُنْ |
| میں اللہ سب سے زیادہ جاننے والا ہوں، قول کا سچا ہوں | کتاب | وہ اتاری گئی | تیری طرف | پس نہ | وہ ہو |

الٓمّٓصٓ ۚ (2) كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ

اَنَا اللّٰهُ اَعْلَمُ، صَادِقُ الْقَوْلِ: میں اللہ سب سے زیادہ جاننے والا ہوں، قول کا سچا ہوں۔ (یہ) ایک عظیم کتاب ہے جو تیری طرف اتاری گئی ہے۔ پس

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ | صَدْرِكَ | حَرَجٌ | مِّنْهُ | لِتُنْذِرَ | بِهٖ | وَ | ذِكْرٰى | لِلْمُؤْمِنِيْنَ |
| میں | تیرا سینہ | تنگی | اس سے | تا کہ تو ڈرائے | اس کے ساتھ | اور | نصیحت | مومنین کیلئے |

فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ③

تیرے سینے میں اس سے کوئی تنگی محسوس نہ ہو کہ تُو اس کے ذریعہ انذار کرے۔ اور مومنوں کے لئے یہ ایک بڑی نصیحت ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِتَّبِعُوْا | مَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكُمْ | مِّنْ | رَّبِّكُمْ | وَ |
| تم پیروی کرو | جو | وہ اتارا گیا | تمہاری طرف | سے | تمہارا ربّ | اور |

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ

اُس کی پیروی کرو جو تمہارے ربّ کی طرف سے تمہاری طرف اُتارا گیا ہے اور

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | تَتَّبِعُوْا | مِنْ | دُوْنِهٖٓ | اَوْلِيَآءَ | قَلِيْلًا | مَّا | تَذَكَّرُوْنَ |
| نہ | تم پیروی کرو | سے | اس کے سوا | دوست (جمع) | تھوڑا | جو | تم نصیحت پکڑتے ہو |

لَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ④

اسے چھوڑ کر دوسرے ولیوں کی پیروی نہ کرو۔ تھوڑا ہے جو تم نصیحت پکڑتے ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَمْ | مِّنْ | قَرْيَةٍ | اَهْلَكْنٰهَا | فَجَآءَهَا | بَاْسُنَا | بَيَاتًا |
| اور | کتنے | سے | بستی | ہم نے اُسے تباہ کیا | پس وہ اس کے پاس آیا | ہمارا عذاب | رات |

وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا فَجَآءَهَا بَاْسُنَا بَيَاتًا

اور کتنی ہی بستیاں ہیں کہ اُنہیں ہم نے ہلاک کر دیا۔ پس ان پر ہمارا عذاب رات کو (سوتے میں) آیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | هُمْ | قَآئِلُوْنَ | فَمَا | كَانَ | دَعْوٰىهُمْ |
| یا | وہ | وہ قیلولہ کرتے ہیں | پس نہیں تھا | وہ تھا | ان کی پکار |

اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ⑤ فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ

یا جب وہ قیلولہ کر رہے تھے۔ پھر ان کی پکار اس کے سوا کچھ نہ تھی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | جَآءَهُمْ | بَاْسُنَآ | اِلَّآ | اَنْ | قَالُوْٓا | اِنَّا | كُنَّا | ظٰلِمِيْنَ |
| جب | وہ ان کے پاس آیا | ہمارا عذاب | سوائے، مگر | یہ کہ | انہوں نے کہا | یقیناً ہم | ہم تھے | ظلم کرنے والے |

اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ⑥

جب ان کے پاس ہمارا عذاب آیا کہ انہوں نے کہا یقیناً ہم ہی ظلم کرنے والے تھے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَنَسْـَٔلَنَّ | الَّذِيْنَ | اُرْسِلَ | اِلَيْهِمْ | وَلَنَسْـَٔلَنَّ | الْمُرْسَلِيْنَ |
| پس ہم ضرور پوچھیں گے | وہ جو | وہ بھیجا گیا | ان کی طرف | اور ہم ضرور پوچھیں گے | پیغمبر (جمع) |

فَلَنَسْـَٔلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْـَٔلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ۙ﴿7﴾

پس ہم ضرور اُن سے پوچھیں گے جن کی طرف پیغمبر بھیجے گئے تھے اور ہم ضرور پیغمبروں سے بھی پوچھیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَنَقُصَّنَّ | عَلَيْهِمْ | بِعِلْمٍ | وَّ | مَا | كُنَّا | غَآئِبِيْنَ |
| پس ہم ضرور بیان کریں گے | ان پر | علم کے ساتھ | اور | نہیں | ہم تھے | غیر حاضر، غائب |

فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ﴿8﴾

اور ہم اُن پر علم کی بنا پر تاریخی واقعات پڑھیں گے اور ہم کبھی غائب نہیں رہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْوَزْنُ | يَوْمَئِذِ | الْحَقُّ | فَمَنْ | ثَقُلَتْ | مَوَازِيْنُهٗ |
| اور | وزن، تول | اس دن | حق، سچ | پس جو | وہ بھاری ہوئی | اس کے پلڑے |

وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ ِالْحَقُّ ۚ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ

اور حق ہی اس دن وزنی ثابت ہوگا۔ پس وہ جن کے پلڑے بھاری ہوں گے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْمُفْلِحُوْنَ | وَ | مَنْ | خَفَّتْ | مَوَازِيْنُهٗ | فَاُولٰٓئِكَ |
| پس یہ لوگ | وہ | کامیاب ہونے والے | اور | جو | وہ ہلکی ہوئی | اس کے پلڑے | پس یہ لوگ |

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿9﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ

وہی ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔ اور جن کے پلڑے ہلکے ہوں گے پس یہی وہ لوگ ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | خَسِرُوْٓا | اَنْفُسَهُمْ | بِمَا | كَانُوْا | بِاٰيٰتِنَا | يَظْلِمُوْنَ |
| جو لوگ | انہوں نے گھاٹا اٹھایا | ان کی جانیں | بسبب اسکے جو | وہ تھے | ہمارے نشانات کے ساتھ | وہ ناانصافی کرتے ہیں |

الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ﴿10﴾

جنہوں نے اپنے آپ کو گھاٹے میں ڈالا بسبب اس کے کہ وہ ہماری آیات سے ناانصافی کیا کرتے تھے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | مَكَّنّٰكُمْ | فِي | الْاَرْضِ | وَ | جَعَلْنَا | لَكُمْ | فِيْهَا | مَعَايِشَ |
| اور | یقیناً | ہم نے تمہیں تمکنت بخشی | میں | زمین | اور | ہم نے بنایا | تمہارے لئے | اس میں | ذرائع روزگار |

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ

اور یقیناً ہم نے تمہیں زمین میں تمکنت بخشی اور تمہارے لئے اس میں روزگار کے ذرائع بنائے۔

ع 1 11 8

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَلِيۡلًا | مَّا | تَشۡكُرُوۡنَ | وَ | لَقَدۡ | خَلَقۡنٰكُمۡ | ثُمَّ | صَوَّرۡنٰكُمۡ |
| تھوڑا | جو | تم شکر ادا کرتے ہو | اور | یقیناً | ہم نے تمہیں پیدا کیا | پھر | ہم نے تمہیں صورت دی |

قَلِيۡلًا مَّا تَشۡكُرُوۡنَ ﴿11﴾ وَلَقَدۡ خَلَقۡنٰكُمۡ ثُمَّ صَوَّرۡنٰكُمۡ

تھوڑا ہے جو تم شکر کرتے ہو۔اور یقیناً ہم نے تمہیں پیدا کیا پھر تمہیں صورتوں میں ڈھالا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | قُلۡنَا | لِلۡمَلٰٓـئِكَةِ | اسۡجُدُوۡا | لِاٰدَمَ |
| پھر | ہم نے کہا | فرشتوں کے لئے | تم سجدہ کرو | آدم کے لئے |

ثُمَّ قُلۡنَا لِلۡمَلٰٓـئِكَةِ اسۡجُدُوۡا لِاٰدَمَ ۖ

پھر ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کے لئے سجدہ کرو

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَسَجَدُوۡۤا | اِلَّاۤ | اِبۡلِيۡسَ | لَمۡ | يَكُنۡ | مِّنَ | السّٰجِدِيۡنَ |
| پس انہوں نے سجدہ کیا | سوائے | ابلیس،شیطان | نہیں | وہ ہوا | سے | سجدہ کرنے والے |

فَسَجَدُوۡۤا اِلَّاۤ اِبۡلِيۡسَ ؕ لَمۡ يَكُنۡ مِّنَ السّٰجِدِيۡنَ ﴿12﴾

تو ابلیس کے سوا ان سب نے سجدہ کیا۔وہ سجدہ کرنے والوں میں سے نہ بنا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | مَا | مَنَعَكَ | اَلَّا | تَسۡجُدَ | اِذۡ | اَمَرۡتُكَ |
| اس نے کہا | جو | اس نے تجھے روکا | کہ نہ | تو سجدہ کرے | جب | میں نے تجھے حکم دیا |

قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسۡجُدَ اِذۡ اَمَرۡتُكَ ؕ

اس نے کہا تجھے کس چیز نے روکا کہ تو سجدہ کرے جبکہ میں نے تجھے حکم دیا تھا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اَنَا | خَيۡرٌ | مِّنۡهُ | خَلَقۡتَنِىۡ | مِنۡ | نَّارٍ |
| اس نے کہا | میں | بہتر | اس سے | تو نے مجھے پیدا کیا | سے | آگ |

قَالَ اَنَا خَيۡرٌ مِّنۡهُ ۚ خَلَقۡتَنِىۡ مِنۡ نَّارٍ

اس نے کہا میں اس سے بہتر ہوں۔تو نے مجھے تو آگ سے پیدا کیا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | خَلَقۡتَهٗ | مِنۡ | طِيۡنٍ | قَالَ | فَاهۡبِطۡ | مِنۡهَا |
| اور | تو نے اسے پیدا کیا | سے | گیلی مٹی | اس نے کہا | پس تو نکل جا | اس سے |

وَّخَلَقۡتَهٗ مِنۡ طِيۡنٍ ﴿13﴾ قَالَ فَاهۡبِطۡ مِنۡهَا

اور اسے گیلی مٹی سے پیدا کیا۔اس نے کہا پس تُو اس سے نکل جا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | يَكُوْنُ | لَكَ | اَنْ | تَتَكَبَّرَ | فِيْهَا | فَاخْرُجْ |
| پس نہیں | وہ ہوتا ہے | تیرے لئے | کہ | تو تکبر کرے | اس میں | پس تو نکل جا |

فَمَا يَكُوْنُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ

تجھے توفیق نہ ہوگی کہ تُو اس میں تکبر کرے۔ پس نکل جا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | مِنَ | الصّٰغِرِيْنَ | قَالَ | اَنْظِرْنِيْۤ | اِلٰى | يَوْمِ | يُبْعَثُوْنَ |
| یقیناً تو | سے | گھٹیا درجے والے، ذلیل | اس نے کہا | تو مجھے مہلت دے | تک | دن | وہ اٹھائے جائیں گے |

اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ ⑭ قَالَ اَنْظِرْنِيْۤ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ⑮

یقیناً تُو ذلیل لوگوں میں سے ہے۔ اس نے کہا مجھے اس دن تک مہلت عطا کر جب وہ اٹھائے جائیں گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اِنَّكَ | مِنَ | الْمُنْظَرِيْنَ | قَالَ | فَبِمَاۤ | اَغْوَيْتَنِيْ |
| اس نے کہا | یقیناً تو | سے | ڈھیل دیئے جانے والے | اس نے کہا | پس سبب اسکے جو | تو نے مجھے گمراہ ٹھہرایا |

قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ⑯ قَالَ فَبِمَاۤ اَغْوَيْتَنِيْ

اس نے کہا یقیناً تُو مہلت دیئے جانے والوں میں سے ہے۔ اس نے کہا کہ بسبب اس کے کہ تُو نے مجھے گمراہ ٹھہرایا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَاَقْعُدَنَّ | لَهُمْ | صِرَاطَكَ | الْمُسْتَقِيْمَ | ثُمَّ | لَاٰتِيَنَّهُمْ |
| میں ضرور بیٹھوں گا | ان کے لئے | تیرا راستہ | سیدھا | پھر | میں ضرور ان کے پاس آؤں گا |

لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ⑰ ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ

میں یقیناً ان کی تاک میں تیری سیدھی راہ پر بیٹھوں گا۔ پھر میں ضرور اُن تک

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْۢ | بَيْنِ | اَيْدِيْهِمْ | وَ | مِنْ | خَلْفِهِمْ | وَ | عَنْ | اَيْمَانِهِمْ |
| سے | درمیان | ان کے ہاتھ | اور | سے | ان کے پیچھے | اور | سے | ان کے دائیں |

مِّنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ اَيْمَانِهِمْ

ان کے سامنے سے بھی اور ان کے پیچھے سے بھی اور ان کے دائیں سے بھی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَنْ | شَمَآئِلِهِمْ | وَ | لَا | تَجِدُ | اَكْثَرَهُمْ | شٰكِرِيْنَ |
| اور | سے | ان کے بائیں | اور | نہ | تو پائے گا | ان میں سے اکثر | شکر کرنے والے |

وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ ؕ وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ⑱

اور ان کے بائیں سے بھی آؤں گا۔ اور تو ان میں سے اکثر کو شکر گزار نہیں پائے گا۔

| قَالَ | اخْرُجْ | مِنْهَا | مَذْءُوْمًا | مَّدْحُوْرًا | لَمَنْ | تَبِعَكَ | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | تو نکل جا | اس سے | مذمت کیا ہوا | دھتکارا ہوا | ضرور جو | اس نے تیری پیروی کی | ان میں سے |

قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ

اس نے کہا تو یہاں سے نکل جا مذمّت کیا ہوا اور دھتکارا ہوا۔ ان میں سے جو بھی تیری پیروی کرے گا

| لَاَمْلَـَٔنَّ | جَهَنَّمَ | مِنْكُمْ | اَجْمَعِيْنَ | وَ | يٰٓاٰدَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں ضرور بھر دوں گا | جہنم | تم سے | سب، تمام | اور | اے آدم |

لَاَمْلَـَٔنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿19﴾ وَيٰٓاٰدَمُ

میں یقیناً تم سب سے جہنم کو بھر دوں گا۔ اور اے آدم!

| اسْكُنْ | اَنْتَ | وَ | زَوْجُكَ | الْجَنَّةَ |
|---|---|---|---|---|
| تو رہ | تُو | اور | تیری بیوی | جنت |

اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ

تُو اور تیری بیوی جنت میں سکونت اختیار کرو

| فَكُلَا | مِنْ | حَيْثُ | شِئْتُمَا | وَ | لَا | تَقْرَبَا | هٰذِهِ | الشَّجَرَةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم دونوں کھاؤ | سے | جہاں | تم دونوں نے چاہا | اور | نہ | تم دونوں قریب جاؤ | اس، یہ | درخت |

فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ

اور دونوں جہاں سے چاہو کھاؤ۔ ہاں تم دونوں اس درخت کے قریب نہ جانا

| فَتَكُوْنَا | مِنَ | الظّٰلِمِيْنَ | فَوَسْوَسَ | لَهُمَا | الشَّيْطٰنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس تم دونوں ہو جاؤ | سے | ظلم کرنے والے | پس اس نے وسوسہ ڈالا | ان دونوں کے لئے | شیطان |

فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿20﴾ فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ

ورنہ تم ظالموں میں سے ہو جاؤ گے۔ پس شیطان نے ان کے دل میں وسوسہ ڈالا

| لِيُبْدِيَ | لَهُمَا | مَا وٗرِيَ | عَنْهُمَا | مِنْ | سَوْاٰتِهِمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ ظاہر کر دے | ان دونوں کے لئے | جو وہ چھپایا گیا | ان دونوں سے | سے | ان دونوں کے ننگ |

لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وٗرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا

تاکہ وہ اُن کی ایسی کمزوریوں میں سے بعض اُن پر ظاہر کر دے جو اُن سے چھپائی گئی تھیں

| وَ | قَالَ | مَا | نَهٰىكُمَا | رَبُّكُمَا | عَنْ | هٰذِهِ | الشَّجَرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | نہیں | اس نے تم دونوں کو روکا | تم دونوں کا ربّ | سے | یہ، اس | درخت |

وَقَالَ مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ

اور اس نے کہا کہ تمہیں تمہارے ربّ نے اس درخت سے نہیں روکا

| اِلَّآ | اَنْ | تَكُوْنَا | مَلَكَيْنِ | اَوْ | تَكُوْنَا | مِنَ | الْخٰلِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | یہ کہ | تم دونوں ہو جاؤ | دو فرشتے | یا | تم دونوں ہو جاؤ | سے | ہمیشہ رہنے والے |

اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿21﴾

مگر اس لئے کہ کہیں تم دونوں فرشتے ہی نہ بن جاؤ یا ہمیشہ زندہ رہنے والوں میں سے ہو جاؤ۔

| وَ | قَاسَمَهُمَآ | اِنِّيْ | لَكُمَا | لَمِنَ | النّٰصِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے ان دونوں سے قسم کھائی | یقیناً میں | تم دونوں کے لئے | ضرور سے | نصیحت کرنے والے |

وَقَاسَمَهُمَآ اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿22﴾

اور اس نے ان دونوں سے قسمیں کھا کر کہا کہ یقیناً میں تم دونوں کے حق میں محض (نیک) نصیحت کرنے والوں میں سے ہوں۔

| فَدَلّٰىهُمَا | بِغُرُوْرٍ | فَلَمَّا | ذَاقَا | الشَّجَرَةَ | بَدَتْ | لَهُمَا | سَوْاٰتُهُمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے ان دونوں کو بہکایا | دھوکہ کے ساتھ | پس جب | ان دونوں نے چکھا | درخت | وہ ظاہر ہو گئی | ان دونوں کیلئے | ان دونوں کا ننگ |

فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا

پس اس نے انہیں ایک بڑے دھوکہ سے بہکا دیا۔ پس جب ان دونوں نے اس درخت کو چکھا تو ان کی کمزوریاں اُن پر ظاہر ہو گئیں

| وَ | طَفِقَا | يَخْصِفٰنِ | عَلَيْهِمَا | مِنْ | وَّرَقِ | الْجَنَّةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ دونوں لگ پڑے | وہ دونوں اوڑھنے لگے | ان دونوں کے اوپر | سے | پتے | جنت |

وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ؕ

اور وہ دونوں جنت کے پتّوں میں سے کچھ اپنے اوپر اوڑھنے لگے۔

| وَ | نَادٰىهُمَا | رَبُّهُمَآ | اَلَمْ | اَنْهَكُمَا | عَنْ | تِلْكُمَا | الشَّجَرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے ان دونوں کو پکارا | ان دونوں کا ربّ | کیا نہیں | میں نے تم دونوں کو روکا | سے | تم دونوں | درخت |

وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ

اور ان کے ربّ نے اُن کو آواز دی کہ کیا میں نے تمہیں اس درخت سے منع نہیں کیا تھا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَقُلْ | لَّكُمَآ | اِنَّ | الشَّيْطٰنَ | لَكُمَا | عَدُوٌّ | مُّبِيْنٌ |
| اور | میں نے کہا | تم دونوں کیلئے | یقیناً | شیطان | تم دونوں کیلئے | دشمن | کھلم کھلا |

وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿23﴾

اور تم سے یہ نہیں کہا تھا کہ یقیناً شیطان تمہارا کھلا کھلا دشمن ہے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَا | رَبَّنَا | ظَلَمْنَآ | اَنْفُسَنَا | وَ | اِنْ | لَّمْ | تَغْفِرْ لَنَا |
| ان دونوں نے کہا | اے ہمارے ربّ | ہم نے ظلم کیا | ہماری جانیں | اور | اگر | نہیں | تو نے ہمیں معاف کیا |

قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ٚ وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا

اُن دونوں نے کہا کہ اے ہمارے ربّ! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو نے ہمیں معاف نہ کیا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرْحَمْنَا | لَنَكُوْنَنَّ | مِنَ | الْخٰسِرِيْنَ | قَالَ | اهْبِطُوْا |
| اور | تو نے ہم پر رحم کیا | ہم ضرور ہو جائیں گے | سے | گھاٹا اٹھانے والے | اس نے کہا | تم نکل جاؤ |

وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿24﴾ قَالَ اهْبِطُوْا

اور ہم پر رحم نہ کیا تو یقیناً ہم گھاٹا کھانے والوں میں سے ہو جائیں گے۔ اس نے کہا کہ تم سب (یہاں سے) نکل جاؤ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَعْضُكُمْ | لِبَعْضٍ | عَدُوٌّ | وَ | لَكُمْ | فِي | الْاَرْضِ |
| تم میں سے بعض | بعض کیلئے | دشمن | اور | تمہارے لئے | میں | زمین |

بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ

اس حال میں کہ تم میں سے بعض بعض کے دشمن ہوں گے۔ اور تمہارے لئے زمین میں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُسْتَقَرٌّ | وَّ | مَتَاعٌ | اِلٰى | حِيْنٍ | قَالَ | فِيْهَا | تَحْيَوْنَ |
| ٹھکانہ | اور | فائدہ اٹھانا | تک | مدت | اس نے کہا | اس میں | تم زندہ رہو گے |

مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿25﴾ قَالَ فِيْهَا تَحْيَوْنَ

کچھ عرصہ قیام ہے اور کچھ مدت کے لئے معمولی فائدہ اٹھانا ہے۔ اس نے کہا تم اسی میں جیو گے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | فِيْهَا | تَمُوْتُوْنَ | وَ | مِنْهَا | تُخْرَجُوْنَ | يٰبَنِيْٓ | اٰدَمَ |
| اور | اس میں | تم مرو گے | اور | اس سے | تم نکالے جاؤ گے | اے بیٹو | آدم |

وَفِيْهَا تَمُوْتُوْنَ وَمِنْهَا تُخْرَجُوْنَ ﴿26﴾ ع يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ 2 ع 15 9

اور اسی میں مرو گے اور اسی میں سے تم نکالے جاؤ گے۔ اے بنی آدم!

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَدۡ | اَنۡزَلۡنَا | عَلَيۡكُمۡ | لِبَاسًا | يُّوَارِىۡ | سَوۡاٰتِكُمۡ | وَ | رِيۡشًا |
| یقیناً | ہم نے اتارا | تم پر | لباس | وہ ڈھانپتا ہے | تمہارے ننگ | اور | زینت |

قَدۡ اَنۡزَلۡنَا عَلَيۡكُمۡ لِبَاسًا يُّوَارِىۡ سَوۡاٰتِكُمۡ وَرِيۡشًا ؕ

یقیناً ہم نے تم پر لباس اُتارا ہے جو تمہاری کمزوریوں کو ڈھانپتا ہے اور زینت کے طور پر ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِبَاسُ | التَّقۡوٰى | ذٰلِكَ | خَيۡرٌ | ذٰلِكَ | مِنۡ | اٰيٰتِ | اللّٰهِ |
| اور | لباس | تقویٰ | یہ، وہ | بہتر | یہ، وہ | سے | نشانات | اللہ |

وَلِبَاسُ التَّقۡوٰى ۙ ذٰلِكَ خَيۡرٌ ؕ ذٰلِكَ مِنۡ اٰيٰتِ اللّٰهِ

اور رہا تقویٰ کا لباس! تو وہ سب سے بہتر ہے۔ یہ اللہ کی آیات میں سے کچھ ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّهُمۡ | يَذَّكَّرُوۡنَ | يٰبَنِىۡۤ | اٰدَمَ | لَا | يَفۡتِنَنَّكُمُ | الشَّيۡطٰنُ |
| تا کہ وہ | وہ نصیحت حاصل کرتے ہیں | اے بیٹو | آدم | نہیں | وہ تمہیں فتنہ میں ڈالے | شیطان |

لَعَلَّهُمۡ يَذَّكَّرُوۡنَ ﴿27﴾ يٰبَنِىۡۤ اٰدَمَ لَا يَفۡتِنَنَّكُمُ الشَّيۡطٰنُ

تا کہ وہ نصیحت پکڑیں۔ اے بنی آدم! شیطان ہرگز تمہیں بھی فتنہ میں نہ ڈالے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَمَاۤ | اَخۡرَجَ | اَبَوَيۡكُمۡ | مِّنَ | الۡجَـنَّةِ | يَنۡزِعُ | عَنۡهُمَا | لِبَاسَهُمَا |
| جیسے | اس نے نکالا | تمہارے ماں باپ | سے | جنت | وہ اتارے گا | ان دونوں سے | ان دونوں کا لباس |

كَمَاۤ اَخۡرَجَ اَبَوَيۡكُمۡ مِّنَ الۡجَـنَّةِ يَنۡزِعُ عَنۡهُمَا لِبَاسَهُمَا

جیسے اس نے تمہارے ماں باپ کو جنت سے نکلوا دیا تھا۔ اس نے ان سے ان کے لباس چھین لئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِيُرِيَهُمَا | سَوۡاٰتِهِمَا | اِنَّهٗ | يَرٰٮكُمۡ | هُوَ | وَ | قَبِيۡلُهٗ |
| تا کہ وہ ان دونوں کو دکھائے | ان دونوں کا ننگ | یقیناً وہ | وہ تمہیں دیکھتا ہے | وہ | اور | اس کا کنبہ |

لِيُرِيَهُمَا سَوۡاٰتِهِمَا ؕ اِنَّهٗ يَرٰٮكُمۡ هُوَ وَقَبِيۡلُهٗ

تا کہ اُن کی برائیاں اُن کو دکھائے۔ یقیناً وہ اور اس کے غول تمہیں دیکھ رہے ہیں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنۡ | حَيۡثُ | لَا | تَرَوۡنَهُمۡ | اِنَّا | جَعَلۡنَا | الشَّيٰطِيۡنَ | اَوۡلِيَآءَ |
| سے | جہاں | نہیں | تم انہیں دیکھتے ہو | یقیناً ہم | ہم نے بنایا | شیطان (جمع) | دوست |

مِنۡ حَيۡثُ لَا تَرَوۡنَهُمۡ ؕ اِنَّا جَعَلۡنَا الشَّيٰطِيۡنَ اَوۡلِيَآءَ

جہاں سے تم انہیں نہیں دیکھ سکتے۔ یقیناً ہم نے شیطانوں کو اُن لوگوں کا دوست بنا دیا ہے

| لِلَّذِيْنَ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | وَ | اِذَا | فَعَلُوْا | فَاحِشَةً | قَالُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں کیلئے جو | نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | اور | جب | وہ کرتے ہیں | بے حیائی | انہوں نے کہا |

لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿28﴾ وَاِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا

جو ایمان نہیں لاتے۔ اور جب وہ کوئی بے حیائی کی بات کریں تو کہتے ہیں کہ

| وَجَدْنَا | عَلَيْهَآ | اٰبَآءَنَا | وَ | اللّٰهُ | اَمَرَنَا | بِهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے پایا | اس پر | ہمارے باپ دادا | اور | اللہ | اس نے ہمیں حکم دیا | اس کا |

وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَآءَنَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا

ہم نے اپنے آباءواجداد کو اِسی پر پایا اور اللہ ہی نے ہمیں اس کا حکم دیا ہے۔

| قُلْ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَاْمُرُ | بِالْفَحْشَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً | اللہ | نہیں | وہ حکم دیتا ہے | بے حیائی کا |

قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ ؕ

تُو کہہ دے یقیناً اللہ بے حیائی کا حکم نہیں دیتا۔

| اَتَقُوْلُوْنَ | عَلَى | اللّٰهِ | مَا | لَا | تَعْلَمُوْنَ | قُلْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا تم کہتے ہو | پر، اوپر | اللہ | جو | نہیں | تم جانتے ہو | تو کہہ دے |

اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿29﴾ قُلْ

کیا تم اللہ پر وہ باتیں کہتے ہو جو تم نہیں جانتے۔ تُو کہہ دے کہ

| اَمَرَ | رَبِّيْ | بِالْقِسْطِ | وَ | اَقِيْمُوْا | وُجُوْهَكُمْ | عِنْدَ | كُلِّ | مَسْجِدٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے حکم دیا | میرا ربّ | انصاف کیساتھ | اور | تم سیدھا رکھو | تمہارے چہرے | پاس | ہر ایک | مسجد |

اَمَرَ رَبِّيْ بِالْقِسْطِ ۫ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ

میرے ربّ نے انصاف کا حکم دیا ہے۔ نیز یہ کہ تم ہر مسجد میں اپنی توجّہات (اللہ کی طرف) سیدھی رکھو۔

| وَّ | ادْعُوْهُ | مُخْلِصِيْنَ | لَهُ | الدِّيْنَ | كَمَا | بَدَاَكُمْ | تَعُوْدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم اسے پکارو | خالص کرتے ہوئے | اس کے لئے | دین، مذہب | جیسے، جس طرح | اس نے تمہیں پہلی بار پیدا کیا | تم لوٹو گے |

وَّادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ؕ كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ﴿30﴾

اور دین کو اُس کے لئے خالص کرتے ہوئے اُسی کو پکارا کرو۔ جس طرح اس نے تمہیں پہلی بار پیدا کیا اسی طرح تم (مرنے کے بعد) لَوٹو گے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَرِيْقًا | هَدٰى | وَ | فَرِيْقًا | حَقَّ | عَلَيْهِمُ | الضَّلٰلَةُ |
| ایک گروہ | اس نے ہدایت دی | اور | ایک گروہ | وہ واجب ہوگیا | ان پر | گمراہی،ضلالت |

فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ ؕ

ایک گروہ کو اس نے ہدایت بخشی اور ایک گروہ پر گمراہی لازم ہوگئی۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمُ | اتَّخَذُوا | الشَّيٰطِيْنَ | اَوْلِيَآءَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | وَ | يَحْسَبُوْنَ |
| یقیناً وہ | انہوں نے بنایا | شیطان (جمع) | دوست | سے | سوا | اللہ | اور | وہ خیال کرتے ہیں |

اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَحْسَبُوْنَ

یقیناً یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے خدا کو چھوڑ کر شیطانوں کو دوست بنالیا اور یہ گمان کرتے ہیں

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّهُمْ | مُّهْتَدُوْنَ | يٰبَنِيْۤ | اٰدَمَ | خُذُوْا | زِيْنَتَكُمْ | عِنْدَ | كُلِّ | مَسْجِدٍ |
| یقیناً وہ | ہدایت پانے والے | اے بیٹو | آدم | تم پکڑو | تمہاری خوبصورتی | پاس | ہر ایک | مسجد |

اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ (31) يٰبَنِيْۤ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ

کہ وہ ہدایت یافتہ ہیں۔ اے ابنائے آدم! ہر مسجد میں اپنی زینت (یعنی لباسِ تقویٰ) ساتھ لے جایا کرو۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | كُلُوْا | وَ | اشْرَبُوْا | وَ | لَا | تُسْرِفُوْا | اِنَّهٗ | لَا | يُحِبُّ | الْمُسْرِفِيْنَ |
| اور | تم کھاؤ | اور | تم پیو | اور | نہ | تم اسراف کرو | یقیناً وہ | نہیں | وہ پسند کرتا ہے | اسراف کرنے والے |

وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ع (32) 3 ع 6 10

اور کھاؤ اور پیو لیکن حد سے تجاوز نہ کرو۔ یقیناً وہ حد سے تجاوز کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | مَنْ | حَرَّمَ | زِيْنَةَ | اللّٰهِ | الَّتِيْۤ | اَخْرَجَ | لِعِبَادِهٖ |
| تو کہہ دے | کون،کس نے | اس نے حرام کیا | زینت،خوبصورتی | اللہ | وہ جو | اس نے نکالی | اس کے بندوں کیلئے |

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْۤ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ

تو پوچھ کہ اللہ کی (پیدا کردہ) زینت کس نے حرام کی ہے جو اس نے اپنے بندوں کے لئے نکالی ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الطَّيِّبٰتِ | مِنَ | الرِّزْقِ | قُلْ | هِيَ | لِلَّذِيْنَ |
| اور | پاکیزہ چیزیں | سے | رزق | تو کہہ دے | یہ | ان لوگوں کیلئے جو |

وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ؕ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ

اور رزق میں سے پاکیزہ چیزیں بھی۔ تو کہہ دے کہ یہ

| اٰمَنُوۡا | فِي | الۡحَيٰوةِ | الدُّنۡيَا | خَالِصَةً | يَّوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لائے | میں | زندگی | دنیا | خالص | دن | قیامت |

اٰمَنُوۡا فِي الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا خَالِصَةً يَّوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ

اس دنیا کی زندگی میں بھی ان کے لئے ہیں جو ایمان لائے (اور) قیامت کے دن تو خالصۃً (بلا شرکتِ غیرے صرف انہی کے لئے ہوں گی)۔

| كَذٰلِكَ | نُفَصِّلُ | الۡاٰيٰتِ | لِقَوۡمٍ | يَّعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | ہم کھول کھول کر بیان کرتے ہیں | نشانات | قوم کے لئے | وہ جانتے ہیں |

كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الۡاٰيٰتِ لِقَوۡمٍ يَّعۡلَمُوۡنَ ﴿33﴾

اسی طرح ہم نشانات کھول کھول کر بیان کرتے ہیں ایسے لوگوں کے لئے جو علم رکھتے ہیں۔

| قُلۡ | اِنَّمَا | حَرَّمَ | رَبِّيَ | الۡفَوَاحِشَ | مَا | ظَهَرَ | مِنۡهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً، محض | اس نے حرام کیا | میرا ربّ | بے حیائیاں | جو | وہ ظاہر ہوا | اس سے |

قُلۡ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الۡفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنۡهَا

تو کہہ دے کہ میرے ربّ نے محض بے حیائی کی باتوں کو حرام قرار دیا ہے وہ بھی جو اس میں سے ظاہر ہو

| وَ | مَا | بَطَنَ | وَ | الۡاِثۡمَ | وَ | الۡبَغۡيَ | بِغَيۡرِ | الۡحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ پوشیدہ ہوا | اور | گناہ | اور | بغاوت | بغیر | حق |

وَمَا بَطَنَ وَالۡاِثۡمَ وَالۡبَغۡيَ بِغَيۡرِ الۡحَقِّ

اور وہ بھی جو پوشیدہ ہو۔ اسی طرح گناہ اور ناحق بغاوت کو بھی

| وَ | اَنۡ | تُشۡرِكُوۡا | بِاللّٰهِ | مَا | لَمۡ | يُنَزِّلۡ | بِهٖ | سُلۡطٰنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ کہ | تم شریک بناؤ | اللہ کے ساتھ | جو | نہیں | وہ اتارتا ہے | اسکے ساتھ | مضبوط دلیل |

وَاَنۡ تُشۡرِكُوۡا بِاللّٰهِ مَا لَمۡ يُنَزِّلۡ بِهٖ سُلۡطٰنًا

اور اس بات کو بھی کہ تم اُس کو اللہ کا شریک ٹھہراؤ جس کے حق میں اُس نے کوئی حجت نہیں اتاری

| وَّ | اَنۡ | تَقُوۡلُوۡا | عَلَى | اللّٰهِ | مَا | لَا | تَعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ کہ | تم کہو | پر، اوپر | اللہ | جو | نہیں | تم جانتے ہو |

وَّاَنۡ تَقُوۡلُوۡا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿34﴾

اور یہ کہ تم اللہ کی طرف ایسی باتیں منسوب کرو جن کا تمہیں کوئی علم نہیں ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِكُلِّ | اُمَّةٍ | اَجَلٌ | فَاِذَا | جَآءَ | اَجَلُهُمْ |
| اور | ہرایک کیلئے | امت، گروہ | مقررہ مدت | پس جب | وہ آیا | ان کی مقررہ مدت |

وَلِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ

اور ہر امّت کے لئے ایک میعاد مقرر ہے۔ پس جب ان کا مقررہ وقت آجائے تو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَسْتَاْخِرُوْنَ | سَاعَةً | وَّ | لَا | يَسْتَقْدِمُوْنَ | يٰبَنِيْٓ | اٰدَمَ |
| نہیں | وہ پیچھے رہ جاتے ہیں | گھڑی | اور | نہیں | وہ آگے بڑھ جاتے ہیں | اے بیٹو | آدم |

لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿35﴾ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ

ایک لمحہ بھی نہ وہ اس سے پیچھے رہ سکتے ہیں اور نہ آگے بڑھ سکتے ہیں۔ اے ابنائے آدم!

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِمَّا | يَاْتِيَنَّكُمْ | رُسُلٌ | مِّنْكُمْ | يَقُصُّوْنَ | عَلَيْكُمْ | اٰيٰتِيْ |
| اگر | وہ تمہارے پاس آئیں | رسول (جمع) | تم میں سے | وہ بیان کرتے ہیں | تم پر | میرے نشانات |

اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ

اگر تمہارے پاس تم میں سے رسول آئیں جو تم پر میری آیات پڑھتے ہوں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنِ | اتَّقٰى | وَ | اَصْلَحَ | فَلَا | خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ |
| پس جو | اس نے تقویٰ اختیار کیا | اور | اس نے اصلاح کی | پس نہیں | خوف، ڈر | ان پر |

فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ

تو جو بھی تقویٰ اختیار کرے اور اصلاح کرے تو ان لوگوں پر کوئی خوف نہیں ہوگا

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | هُمْ | يَحْزَنُوْنَ | وَ | الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَا |
| اور | نہ | وہ | وہ غمگین ہوں گے | اور | جو لوگ | انہوں نے جھٹلایا | ہمارے نشانات کو |

وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿36﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور وہ غمگین نہیں ہوں گے۔ اور وہ لوگ جنہوں نے ہمارے نشانات کو جھٹلا دیا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اسْتَكْبَرُوْا | عَنْهَآ | اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ | النَّارِ | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ |
| اور | انہوں نے تکبر کیا | اس سے | یہی لوگ | ساتھی، اصحاب | آگ | وہ | اس میں | ہمیشہ رہنے والے |

وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿37﴾

اور ان سے تکبر سے پیش آئے یہی وہ لوگ ہیں جو آگ والے ہیں۔ وہ اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہیں۔

| فَمَنْ | اَظْلَمُ | مِمَّنِ | افْتَرٰى | عَلَى | اللّٰهِ | كَذِبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس کون | زیادہ ظالم | اس سے جو | اس نے جھوٹ گھڑلیا | پر، اوپر | اللہ | جھوٹ |

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

پس اُس سے زیادہ ظالم کون ہے جو اللہ پر جھوٹ گھڑے

| اَوْ | كَذَّبَ | بِاٰيٰتِهٖ | اُولٰٓئِكَ | يَنَالُهُمْ | نَصِيْبُهُمْ | مِّنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | اس نے جھٹلایا | اس کے نشانات کے ساتھ | یہی لوگ | ان کو پہنچے گا | ان کا حصہ | سے | کتاب، لکھا ہوا |

اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ

یا اس کے نشانات کو جھٹلائے۔ یہی وہ لوگ ہیں جنہیں نوشتہ تقدیر میں سے اُن کا (مقدر) حصہ ملے گا

| حَتّٰٓى | اِذَا | جَآءَتْهُمْ | رُسُلُنَا | يَتَوَفَّوْنَهُمْ | قَالُوْٓا | اَيْنَ | مَا | كُنْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک | جب | وہ ان کے پاس آئے | ہمارے رسول | وہ انہیں وفات دیتے ہیں | انہوں نے کہا | کہاں | جو، جنہیں | تم تھے |

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ قَالُوْٓا اَيْنَ مَا كُنْتُمْ

یہاں تک کہ جب ہمارے ایلچی اُن کے پاس پہنچیں گے انہیں وفات دیتے ہوئے تو وہ انہیں کہیں گے کہ کہاں ہیں وہ جنہیں تم

| تَدْعُوْنَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | قَالُوْا | ضَلُّوْا | عَنَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم پکارتے ہو | سے | سوائے | اللہ | انہوں نے کہا | وہ گم ہوگئے | ہم سے |

تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا

تم اللہ کے سوا پکارتے رہے ہو۔ (جواباً) وہ کہیں گے وہ سب ہم سے کھو گئے۔

| وَ | شَهِدُوْا | عَلٰٓى | اَنْفُسِهِمْ | اَنَّهُمْ | كَانُوْا | كٰفِرِيْنَ | قَالَ | ادْخُلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے گواہی دی | پر، اوپر | ان کی جانیں | یہ کہ وہ | وہ تھے | انکار کرنے والے | اس نے کہا | تم داخل ہوجاؤ |

وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿38﴾ قَالَ ادْخُلُوْا

اور وہ (خود) اپنے خلاف گواہی دیں گے کہ وہ کافر تھے۔ (تب) وہ (اُن سے) کہے گا

| فِيْٓ | اُمَمٍ | قَدْ | خَلَتْ | مِنْ | قَبْلِكُمْ | مِّنَ | الْجِنِّ | وَ | الْاِنْسِ | فِي | النَّارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | جماعتیں | یقیناً | وہ گذر گئی | سے | تم سے پہلے | سے | جن | اور | انسان | میں | آگ |

فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ؕ

کہ ان قوموں کے ساتھ جو جن و انس میں سے تم سے پہلے گزر گئی ہیں تم بھی آگ میں داخل ہو جاؤ۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كُلَّمَا | دَخَلَتْ | اُمَّةٌ | لَّعَنَتْ | اُخْتَهَا | حَتّٰٓى | اِذَا | ادَّارَكُوْا | فِيْهَا | جَمِيْعًا |
| جب کبھی | وہ داخل ہوئی | ایک جماعت | اس نے لعنت ڈالی | اس کی بہن | یہاں تک | جب | وہ اکٹھے ہو گئے | اس میں | سب |

كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ؕ حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ

جب بھی کوئی امت داخل ہوگی وہ اپنی ہم قماش امّت پر لعنت بھیجے گی۔ یہاں تک کہ جب وہ سب کے سب اس میں اکٹھے ہو جائیں گے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَتْ | اُخْرٰىهُمْ | لِاُوْلٰىهُمْ | رَبَّنَا | هٰٓؤُلَآءِ | اَضَلُّوْنَا |
| اس نے کہا | ان کی پچھلی | ان کی پہلی کیلئے | اے ہمارے ربّ | یہی لوگ | انہوں نے ہمیں گمراہ کیا |

قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا

تو ان میں سے بعد میں آنے والی اپنے سے پہلی کے بارہ میں کہے گی اے ہمارے ربّ! یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہمیں گمراہ کیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاٰتِهِمْ | عَذَابًا | ضِعْفًا | مِّنَ | النَّارِ | قَالَ | لِكُلٍّ | ضِعْفٌ |
| پس تو انہیں دے | عذاب | دوگنا | سے | آگ | اس نے کہا | ہر ایک کیلئے | دوگنا |

فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ۬ؕ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ

پس ان کو آگ کا دوہرا عذاب دے۔ وہ کہے گا کہ ہر ایک کو دوہرا (عذاب) ہی مل رہا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّلٰكِنْ | لَّا | تَعْلَمُوْنَ | وَ | قَالَتْ | اُوْلٰىهُمْ | لِاُخْرٰىهُمْ |
| لیکن | نہیں | تم جانتے ہو | اور | اس نے کہا | ان کی پہلی | ان کی پچھلی کیلئے |

وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ﴿39﴾ وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ لِاُخْرٰىهُمْ

لیکن تم جانتے نہیں۔ اور ان میں سے پہلی (جماعت) دوسری سے کہے گی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | كَانَ | لَكُمْ | عَلَيْنَا | مِنْ | فَضْلٍ |
| پس نہیں | وہ تھا | تمہارے لئے | ہم پر | سے | فضیلت |

فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍ

تمہیں ہم پر کوئی فضیلت نہیں تھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَذُوْقُوا | الْعَذَابَ | بِمَا | كُنْتُمْ | تَكْسِبُوْنَ |
| پس تم چکھو | عذاب | بسبب اسکے جو | تم تھے | تم کماتے ہو |

فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿40﴾ ع

پس عذاب چکھو بسبب اس کے جو تم کسب کیا کرتے تھے۔

ع 4 8 11

